# فضائل جمعة المبارک

۱۔ حضور ﷺ فرماتے ہیں جمعہ نماز سے دوسرے جمعہ تک اور تین دن مزید یعنی پورے دس دن کے گناہوں کی بخشش ہو جاتی ہے۔( طبرانی و مسلم)

۲۔ حضورﷺنے فرمایا کہ نماز جمعہ کےلئے غسل کرنے سے ہی تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ تو پھر جب نماز جمعہ کےلئے روانہ ہوجائے تو 200سال کی عبادت کا ثواب حاصل ہوتاہے۔ ( طبرانی فی الکبیر)

۳۔ ایک حدیث میں ہے کہ نماز جمعہ کی طرف جاتے ہوئے ہر قدم پر اگر ( اخلاص زیادہ ہو)تو20سال کی عبادت کا ثواب ملتا ہے۔ (طبرانی فی الاوسط)

۴۔ ابی صدیقؓ نے فرمایا جو شخص غسل کر کے سویرے نماز جمعہ کی طرف پیدل چلا جائے اور امام کے قریب رہ کر لغو کلام سے بچتے ہوئے خطبہ جمعہ سن لے اسے ہرکام پرپورے ایک سال کے مسلسل نفل روزوں اور متواتر نفل نماز پڑھنے کا ثواب حاصل ہوجاتا ہے۔ (احمد، ابوداود، ترمذی، نسائی)//

# فضائل جمعة المبارک

/۵/۔جمعہ کا غسل گناہوں کو بالوں کی جڑوں سے پوری طرح نکال دیتاہے۔(طبرانی)

۵۔ جو جمعہ کے دن نماز کےلئے غسل کرے وہ دوسرے جمعہ تک عنداللہ طاہر و پاکیزہ رہتا ہے۔(ابن قذیمہ احمد۔ ابو داود۔ ترمذی۔ نسائی )

۶۔ جو شخص ہر جمعہ کے دن ایک ہزار1000بار سورۃ اخلاص پڑھے وہ جب تک اپنا مکان جنت میں نہ دیکھ لے گا انتقال نہ کر ےگا۔(بیہقی)

۷۔ایک حدیث میں ہے کہ جمعہ کے دن صبح کی نماز باجماعت پڑھنے سے افضل نمازوں میں سے کوئی نماز نہیں ہے اور میرا گمان یہ ہے سوائے اس شخص کے جو بخشا بخشایا ہو اور کوئی اس نماز میں حاضر نہیں ہوتا۔ (طبرانی)

۸۔حضور ﷺ سے مروی ہے کہ جوشخص جمعہ کے دن سورۃ کہف ( پارہ 15) پڑھتا ہے۔ تو جہاں وہ پڑھتا ہے تو وہاں سے لےکر مکہ مکرمہ تک اللہ تعالیٰ ایک نور عطا

## فضائل جمعة المبارک

فرماتا ہے اور دوسرے جمعہ تک اس کی مغفرت فرماتا ہے اور اس کے لئے 70ہزار فرشتے دعائے رحمت کرتے ہیں اور ذوالجنب اور برص اور جزام اور فتنہ دجال سے عافیت میں رہتا ہے(مشکوۃ) اورحضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ جمعہ سے افضل میری امت کی کوئی عید نہیں ہے۔